

# حیاتِ عیسیٰ بن مریم علیہ السلام اور علمِ غیب رسولِ مکرّم علیہ السلام

تصنیفِ لطیف


حُضور فیض ملّت مفسر اعظم پاکستان

حضرت علامہ الحافظ ابو الصالح

مُفتی

**محمد فیض احمد اُویسی رضوی** نور اللہ مرقدہ



www.faizahmedowaisi.com

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ وَنُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

اس رسالہ میں سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کی مفصّل سوانح مقصود نہیں آپ کے صرف وہ واقعات عرض کرنے ہیں جو آخر زمانہ میں آپ کا آسمان سے نزول ہوگا اور دجّال کو قتل کرینگے اور بس ضمناً بعض حالات کا ذکر بھی ہے اور تمام تذکرہ احادیث مبارکہ سے ہے اور چند باتیں الاشاعۃ لِاشراط الساعۃ کے ترجمہ احوال الآخرۃ از فقیر اُویسی غفرلہ' ملحق ہیں۔ اس سے غرض عیسائیوں کا رد ہے جبکہ وہ اپنے نبی علیہ السلام کو سولی پہ لٹکائے جانے اور یہ کہ وہ چند روز لعنتی رہے(معاذاللہ) ،عیسائیوں کے گناہوں کا کفارہ بنے پھر طبعی موت مرے بخلاف اہل اسلام کے کہ الحمدللہ ہم کہتے ہیں انہیں باعزت آسمان پر اُٹھایا گیا اور اب وہ تا آخر(قربِ قیامت تک) آسمان پر رونق افروز ہیں ۔دجال [1] کو قتل کرنے کے لئے نزول فرمائیں گے اس کے بعد اُمّتی کی حیثیت سے دنیا میں رہیں گے اور آپ کا نکاح ہوگا، بچے پیدا ہوں گے ،زندگی مبارک کے آخری لمحات میں عمرہ کرکے مدینہ طیبہ آئیں گے یہیں پر ان کا وصال ہوگا اور حضور ﷺ کے ساتھ گنبد خضریٰ میں مدفون ہوں گے۔

ہاں مرزائیوں کا رد خصوصیّت سے ہے کیونکہ وہ کہتے ہیں عیسیٰ علیہ السلام فوت ہوگئے ان کی قبر سری نگر کشمیر میں ہے۔ ان کا تفصیلی رد فقیر کے رسالہ "اَحۡوَالُ الۡفَصِیۡحِ فِیۡ قَبۡرِ الۡمَسِیۡحِ" میں پڑھیے اور اِس رسالہ میں بھی اُن کے رد کے لئے کافی مواد ہے۔ وہابیوں،دیوبندیوں،نجدیوں کا بھی رد بھی ہے وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کو علم غیب ماننا شرک اور کفر ہے یہ رسالہ تفصیل بتائے گا کہ الحمدللہ رسول اللہ ﷺ کو بعطائے الٰہی جملہ علومِ غیبیہ(اللہ تعالیٰ کی عطا سے تمام غیب کے علوم) حاصل ہیں منجملہ ان کے(ان تمام کو جاننے کے ساتھ ساتھ) عیسیٰ علیہ السلام کے نزول از آسمان اور قتلِ دجّال وغیرہ وغیرہ کی (غیبی خبریں بھی معلوم ہیں)۔

**لطیفہ:** فقیر کو نجدی کارندے اپنے بڑے افسر کے پاس لے گئے تاکہ اس پر اعتراضات کرکے مجرم بنایا جائے ۔ نجدی ترجمان کا پہلا سوال یہی تھا کہ تم لوگ(سنّی بریلوی)رسول اللہ کے علم غیب کے منکر کو کافر کہتے ہو۔ میں نے جواباً کہا کہ امام مہدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ دنیا میں آئیں گے ان کے دجال سے مقابلے ہوں گے انہیں عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے اُتر کر قتل کریں گے اب آپ بتایئے ان اُمور کا منکر کافر ہے یا نہیں ۔ اس نے کہا کافر ہے میں نے کہا ایسے (ہی مطلقاً)منکرِ(علم غیب) کو کہتے ہیں اس کے بعد داستان طویل ہے۔بہرحال یہ رسالہ عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق بہترین علمی سرمایہ ہے خدا تعالیٰ اسے فقیر اور ناشر کے لئے زادِراہِ آخرت اور اہل اسلام کے لئے مشعلِ ہدایت بنائے۔آمین

## ﴿احادیث مبارکہ﴾

ان احادیث میں تفصیل ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے کیسے زمین پر تشریف لائیں گے اور دجّال کو کب اور کہاں قتل کریں گے اس کے بعد آپ کے کیا مشاغل ہوں گے۔

[1] جھوٹا،ایک ایسا شخص جو قریب قیامت ظاہر ہوگا ایک آنکھ سے کانا ہوگا خدا ہونے کا دعویٰ کرے گا.(معاذاللہ) اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام اسے قتل کریں گے۔

☆ صحیح بخاری و صحیح مسلم میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

كَيْفَ أَنْتُمْ إِذَا نَزَلَ ابْنُ مَرْيَمَ فِيكُمْ وَإِمَامُكُمْ مِنْكُمْ ؟[2]

یعنی کیسا حال ہو گا تمہارا جب تم میں ابن مریم نزول کریں گے اور تمہارا امام تم ہی میں سے ہو گا؟

مطلب یہ ہے کہ اس وقت کی تمہاری خوشی اور تمہارا فخر بیان سے باہر ہے کہ روح اللہ علیہ السلام تم میں اتریں تم میں رہیں تمہارے مُعِین و مددگار بنیں اور تمہارے امام مہدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پیچھے نماز پڑھیں۔

☆ صحیحین و جامع ترمذی و سنن ابن ماجہ میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم، فرماتے ہیں:

وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ ، لَيُوشِكَنَّ أَنْ يَنْزِلَ فِيكُمُ ابْنُ مَرْيَمَ حَكَمًا عَدْلاً فَيَكْسِرَ الصَّلِيبَ وَيَقْتُلَ الْخِنْزِيرَ وَيَضَعَ الْجِزْيَةَ وَيَفِيضَ الْمَالُ حَتَّى لاَ يَقْبَلَهُ أَحَدٌ ، حَتَّى تَكُونَ السَّجْدَةُ الْوَاحِدَةُ خَيْرًا مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا »[3]

یعنی قسم ہے اس کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے بیشک ضرور نزدیک آتا ہے کہ ابن مریم تم میں حاکم عادل ہو کر اتریں پس صلیب کو توڑ دیں اور خنزیر کو قتل کریں اور جزیہ کو موقوف کر دیں گے (یعنی کافر سے سوا اسلام کے کچھ قبول نہ فرمائیں گے) اور مال کی کثرت ہو گی یہاں تک کہ کوئی لینے والا نہ ملے گا یہاں تک کہ ایک سجدہ تمام دنیا اور اُس کی سب چیزوں سے بہتر ہو گا۔

حدیث مذکورہ بیان کر کے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں تم چاہو تو اس کی تصدیق قرآن مجید میں دیکھ لو کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

وَاِنْ مِّنْ اَہْلِ الْکِتٰبِ اِلَّا لَیُؤْمِنَنَّ بِہٖ قَبْلَ مَوْتِہٖ ۚ (پارہ٦، سورۃ النساء، آیت ١٥٩)

**ترجمہء کنزالایمان:** کوئی کتابی ایسا نہیں جو اس کی (عیسیٰ علیہ السلام کی) موت سے پہلے اس پر ایمان نہ لائے۔[4]

**فائدہ:** اس میں رسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے علم غیب کا ثبوت واضح ہے۔

---

[2] (صحيح البخارى، كتاب احاديث الانبياء ، الباب نزول عيسى ابن مريم عليهما السلام ، 168/4، الحديث: 3349، دار طوق النجاة ، الطبعة: الأولى، 1422هـ)

(مختصر صحيح مسلم ، كتاب الايمان ، باب نزول عيسى ابن مريم حاكما بشريعة نبينا محمد صلى الله عليه وسلم ، 1/136، الحديث: 246 - (155)، دار إحياء التراث العربي بيروت)

[3] (صَحِيحُ البُخَارِي كِتَابُ أحاديث الأنبياء بابُ نُزُولِ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ عليه السّلام ورضى الله عنها، 82/3، الحديث: 2222، دار طوق النجاة ، الطبعة: الأولى، 1422هـ)

(صحيح مسلم ، كتاب الإيمان ، باب نُزُولِ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ حَاكِمًا بِشَرِيعَةِ نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صلَّى الله عليه وسلم ، 135/1، الحديث: 242 -(155)، دار إحياء التراث العربي بيروت)

(سنن الترمذي ، كتاب الفتن عن رسول الله صلى الله عليه وسلم ، باب ما جاء في نزول عيسى ابن مريم عليه السلام ، 439/4، الحديث: 2233، دار الكتب العلمية)

(سنن ابن ماجه ، كتاب الفتن ، باب فتنة الدجال وخروج عيسى ابن مريم وخروج يأجوج ومأجوج ، 1359/2، الحديث: 4077، دار إحياء الكتب العربية فيصل عيسى البابي الحلبي)

[4] حاشیہ: اس آیتِ مبارکہ کی تفسیر خلیفہء اعلٰحضرت حضرت علّامہ مولانا سیّد نعیم الدین مراد آبادی علیہ رحمۃ اللہ الھادی کچھ اقوال نقل فرماتے ہیں اُن میں سے ایک قول یہ ہے " کہ قریب قیامت جب حضرت عیسٰی علیہ السلام آسمان سے نزول فرمائیں گے اس وقت کے تمام اہل کتاب اُن پر ایمان لے آئیں گے اس وقت حضرت عیسٰی علیہ الصلٰوۃ والتسلیمات شریعتِ محمدیہ کے مطابق حکم کریں گے اور اُسی دین کے آئمہ میں سے ایک امام کی حیثیت میں ہوں گے اور نصارٰی نے ان کی نسبت جو گمان باندھ رکھے ہیں ان کا اِبطال فرمائیں گے دینِ محمدی کی اشاعت کریں گے اس وقت یہود و نصارٰی کو یا تو اسلام قبول کرنا ہو گا یا قتل کر ڈالے جائیں گے جزیہ قبول کرنے کا حکم حضرت عیسٰی علیہ السلام کے نزول کرنے کے وقت تک ہے" مدنی

☆ صحیح مسلم میں انہیں سے ہے رسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم ،فرماتے ہیں: قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ رومی ،انصاری ، اعماق یا وابق میں اتریں (ملک شام کے دو موضعین ہیں) ان کی طرف مدینہ طیبہ سے ایک لشکر جائے گا جو اس دن بہترین اہل زمین سے ہوں گے جب دونوں لشکر مقابل ہوں گے رومی کہیں گے ہمیں ہمارے ہم قوموں سے لڑلینے دو جو ہم میں سے قید ہو کر تمہاری طرف گئے اور مسلمان ہوگئے ہیں مسلمان کہیں گے نہیں واللہ! ہم اپنے بھائیوں کو تمہارے مقابلے میں تنہا نہ چھوڑیں گے پھر ان سے لڑائی ہوگی ۔لشکر اسلام سے ایک تہائی بھاگ جائیں گے اللہ تعالیٰ انہیں توبہ نصیب نہ کرے گا اور ایک تہائی مارے جائیں گے وہ اللہ تعالیٰ کے بہترین شہداء ہوں اور ایک تہائی کو فتح ملے گی یہ کبھی فتنے میں نہ پڑیں گے ۔پھر یہ مسلمان قسطنطنیہ کو (اس سلطنت سے پہلے نصاریٰ کے قبضے میں آچکی ہوگی) فتح کریں گے وہ غنیمتیں تقسیم ہی کررہے ہوں گے اور اپنی تلواریں درختان زیتون (زیتون کے درختوں) پر لٹکادی ہوں گی اچانک شیطان پکارے گا کہ تمہارے گھروں میں دجال آگیا مسلمان پلٹیں گے اور یہ خبر جھوٹی ہوگی جب شام میں آئیں گے تو دجال نکل آئے گا۔[5]

فَبَيْنَمَا هُمْ يُعِدُّونَ لِلْقِتَالِ، يُسَوُّونَ الصُّفُوفَ، إِذْ أُقِيمَتِ الصَّلَاةُ، فَيَنْزِلُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَأَمَّهُمْ، فَإِذَا رَآهُ عَدُوُّ اللهِ، ذَابَ كَمَا يَذُوبُ الْمِلْحُ فِي الْمَاءِ، فَلَوْ تَرَكَهُ لَانْذَابَ حَتَّى يَهْلِكَ، وَلَكِنْ يَقْتُلُهُ اللهُ بِيَدِهِ، فَيُرِيهِمْ دَمَهُ فِي حَرْبَتِهِ[6]

یعنی اسی اثنا میں کہ مسلمان دجال سے قتال کی تیاریاں کرتے صفیں سنوارتے ہوں گے جب نماز کی تکبیر ہوگی اس وقت عیسیٰ علیہ السلام نزول فرمائیں گے ان کی امامت کریں گے وہ خدا کا دشمن دجال جب انہیں دیکھے گا ایسے گلنے لگے گا جیسے نمک پانی میں گل جاتا ہے اگر عیسیٰ علیہ السلام اسے نہ ماریں جب بھی گل گل کر ہلاک ہوجائے مگر اللہ تعالیٰ ان کے ہاتھ سے اسے قتل کرے گا مسیح مسلمانوں کو اس کا خون اپنے نیزے میں دکھائیں گے۔

☆ صحیح مسلم و سنن ابی داوٗد وترمذی و سنن نسائی و سنن ابن ماجہ میں حضرت حُذَیفَہ بن اَسِید غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے رسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا:

إِنَّهَا لَنْ تَقُومَ حَتَّى تَرَوْنَ قَبْلَهَا عَشْرَ آيَاتٍ فَذَكَرَ الدُّخَانَ وَالدَّجَّالَ وَالدَّابَّةَ وَطُلُوعَ الشَّمْسِ مِنْ مَغْرِبِهَا وَنُزُولَ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ صلَّى الله عليه وسلَّم وَيَأْجُوجَ وَمَأْجُوجَ[7]

---

[5] (صحيح مسلم ،كتاب الفتن وأشراط الساعة ، بَابٌ فِي فَتْحِ قُسْطُنْطِينِيَّةَ وَخُرُوجِ الدَّجَّالِ وَنُزُولِ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ، 2221/4، الحديث: 34 (2897)، دار إحياء التراث العربي بيروت)

[6] ایضاً

[7] (سنن الترمذی، كتاب تفسير القرآن ،باب ومن سورة الأنعام، 247/5، الحديث:3072، دار الكتب العلمية)

(سنن ابن ماجه، كتاب الفتن، باب أشراط الساعة، 1341/2، الحديث:4041، دار إحياء الكتب العربية فيصل عيسى البابي الحلبي)

(سنن أبي داود ،كتاب الملاحم ، باب أمارات الساعة، 115/4، الحديث: 4311، المكتبة العصرية)

یعنی بیشک قیامت نہ آئیگی جب تک تم اس سے پہلے دس نشانیاں نہ دیکھ لو بعدازاں ایک دھواں اور دجال اور دابۃ الارض اور آفتاب کا مغرب سے طلوع کرنے اور عیسیٰ بن مریم کا اُترنے اور یاجوج و ماجوج کا نکلنے کا آپ علیہ السلام نے ذکر فرمایا۔

☆مسند امام احمد و صحیح مسلم میں حضرت اُم المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہے رسول اللہ ﷺ نے دجال کے ذکر میں فرمایا:

يَأْتِيْ بِالشَّامِ بِمَدِينَةٍ بِفِلَسْطِينَ بِبَابِ لُدٍّ وَقَالَ أَبُو دَاوُدَ مَرَّةً حَتَّى يَأْتِيَ فِلَسْطِينَ بَابَ لُدٍّ فَيَنْزِلَ عِيسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ فَيَقْتُلَهُ ثُمَّ يَمْكُثُ عِيسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ فِي الْأَرْضِ أَرْبَعِينَ سَنَةً إِمَامًا عَدْلًا وَحَكَمًا مُقْسِطًا [8]

یعنی وہ ملک شام میں فلسطین کے شہر لُد کے دروازہ کو جائے گا۔ عیسیٰ علیہ السلام اتر کر اسے قتل کریں گے عیسیٰ علیہ السلام زمین میں چالیس برس رہیں گے امامِ عادل، حاکم و منصف ہو کر۔

☆مسند و صحیح مسلم میں حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے رسول اللہ ﷺ، فرماتے ہیں:

لَا تَزَالُ طَائِفَةٌ مِنْ أُمَّتِي يُقَاتِلُونَ عَلَى الْحَقِّ ظَاهِرِينَ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ قَالَ فَيَنْزِلُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ علیه السلام فَيَقُولُ أَمِيرُهُمْ تَعَالَ صَلِّ لَنَا فَيَقُولُ لَا إِنَّ بَعْضَكُمْ عَلَى بَعْضٍ أُمَرَاءُ تَكْرِمَةَ اللَّهِ هَذِهِ الْأُمَّةَ [9]

یعنی ہمیشہ میری اُمت کا ایک گروہ حق پر قتال کرتا قیامت تک غالب رہے گا پس عیسیٰ بن مریم اتریں گے امیر المومنین ان سے کہے گا آیئے نماز پڑھایئے وہ فرمائیں گے ' نہیں' (نماز آپ ہی پڑھائے کہ بیشک) تم میں بعض بعض پر سردار ہیں بسبب اس اُمت کی بزرگی کے اللہ تعالیٰ کی طرف سے۔

فائدہ: اس سے یہ بھی واضح ہوا کہ عیسیٰ علیہ السلام **من حیث النبوۃ** نہیں بلکہ **من حیث الامۃ للمصطفی** (باوجود اس کے کہ نبی ہیں مگر ایک نبی کے لحاظ سے نہیں بلکہ مصطفیٰ علیہ السلام کی امّتی کے طور پر (اسلام کی تعلیمات کا پرچار کریں گے) تشریف لائیں گے۔

☆مسند احمد و صحیح مسلم وجامع ترمذی وسنن ابن ماجہ مطوّلاً (طویل اور تفصیل کے ساتھ) اور سنن ابی داوٗد میں مختصراً حضرت نواس بن سمعان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے رسول اللہ ﷺ، نے دجال لعین کا ذکر فرمایا کہ وہ شام و عراق کے درمیان سے نکلے گا چالیس دن رہے گا پہلا دن ایک سال کا ہوگا

---

(صحيح المسلم. كتاب الفتن واشراط الساعة. باب في الايات التي تكون قبل الساعة. 2225/4. الحديث: 2901. دار إحياء التراث العربي بيروت)

[8] (مختصر صحيح مسلم. كتاب الفتن. باب ذكر الدجال وصفته وما معه. 2250/4. الحديث: 110 - (2937). دار إحياء التراث العربي بيروت)

(مسند الإمام أحمد بن حنبل. مسند الشاميين. حديث النواس بن سمعان الكلابي الأنصاري رضي الله تعالى عنه. 172/29. الحديث: 17629. مؤسسة الرسالة. الطبعة: الأولى. 1421 هـ 2001 م)

(سنن الترمذي. كتاب الفتن عن رسول الله صلى الله عليه وسلم. باب ما جاء في فتنة الدجال. 443/4. الحديث: 2240. دار الكتب العلمية)

(سنن ابن ماجه. كتاب الفتن. باب فتنة الدجال وخروج عيسى ابن مريم وخروج يأجوج ومأجوج. 1356/2. الحديث: 4075. دار إحياء الكتب العربية فيصل عيسى البابي الحلبي)

(سنن أبي داود. كتاب الملاحم. باب خروج الدجال. 375/6. الحديث: 4321. دار الرسالة العالمية. الطبعة: الأولى. 1430 هـ 2009 م)

[9] (صحيح مسلم. كتاب الاعتصام بالكتاب والسنة. باب قوله صلى الله عليه وسلم: لا تزال طائفة من أمتي ظاهرين على الحق لا يضرهم من خالفهم. 1523/3. الحديث: 171 - (1921). دار إحياء التراث العربي بيروت)

(مسند الإمام أحمد بن حنبل. مسند الشاميين. حديث سلمة بن نفيل السكوني رضي الله تعالى عنه. 165/28. الحديث: 17629. مؤسسة الرسالة. الطبعة: الأولى. 1421 هـ 2001 م)

اور دوسرا ایک مہینے کا تیسرا ایک ہفتے کا باقی دن عام دنوں جیسے ہوں گے ۔ اس قدر جلد ایک شہر سے دوسرے شہر میں پہنچے گا جیسے بادل ہوا اڑائے لئے جاتی ہو جوا سے مانیں گے ان کے لیے بادل کو حکم دیگا برسنے لگے گا زمین کو حکم دے گا کھیتی جم اُٹھے گی جو نہ مانیں گے ان کے پاس سے چلا جائے گا ان پر قحط ہوجائے گا تہی دست(خالی ہاتھ) رہ جائیں گے۔ ویرانے پر کھڑا ہوکر کہے گا اپنے خزانے نکال،تو خزانے نکل کر شہد کی مکھیوں کی طرح اس کے پیچھے ہولیں گے پھر ایک جوان گھٹے ہوئے جسم کو بلا کر تلوار سے دو ٹکڑے کرے گا دونوں ٹکڑے ایک نشانہ تیر کے فاصلے سے رکھ کر مقتول کو آواز دے گا وہ زندہ ہوکر چلا آئے گا دجال لعین اس پر بہت خوش ہوگا اور ہنسے گا۔

فَبَيْنَمَا هُوَ كَذَلِكَ إِذْ بَعَثَ اللهُ الْمَسِيحَ ابْنَ مَرْيَمَ ، فَيَنْزِلُ عِنْدَ الْمَنَارَةِ الْبَيْضَاءِ شَرْقِيَّ دِمَشْقَ ، بَيْنَ مَهْرُودَتَيْنِ [10] ، وَاضِعًا كَفَّيْهِ عَلَى أَجْنِحَةِ مَلَكَيْنِ ، إِذَا طَأْطَأَ رَأْسَهُ قَطَرَ ، وَإِذَا رَفَعَهُ تَحَدَّرَ مِنْهُ جُمَانٌ كَاللُّؤْلُؤِ ، فَلَا يَحِلُّ لِكَافِرٍ يَجِدُ رِيحَ نَفَسِهِ إِلَّا مَاتَ ، وَنَفَسُهُ يَنْتَهِي حَيْثُ يَنْتَهِي طَرْفُهُ ، فَيَطْلُبُهُ حَتَّى يُدْرِكَهُ بِبَابِ لُدٍّ ، فَيَقْتُلُهُ [11]

یعنی" دجال لعین اسی حال میں ہوگا کہ اللہ تعالیٰ مسیح عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کو بھیجے گا وہ دمشق کی شرقی جانب منارہ سپید کے پاس نزول فرمائیں گے دو کپڑے ورس و زعفران سے رنگے ہوئے پہنے دو فرشتوں کے پروں پر ہاتھ رکھے جب اپنا سر جھکائیں گے بالوں سے پانی ٹپکنے لگے گا اور جب سر اٹھائیں گے ان سے موتی جھڑنے لگیں گے کسی کافر کو حلال نہیں کہ ان کی سانس کی خوشبو سونگھے اور مر نہ جائے اور ان کا سانس وہاں تک پہنچے گا جہاں تک ان کی نگاہ پہنچے گی وہ دجال لعین کو تلاش کرکے بیت المقدس کے قریب جو شہر لد ہے اس کے دروازے کے پاس اسے قتل فرمائیں گے "۔ اس کے بعد حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے ان کے زمانے میں یاجوج وماجوج کا نکلنا پھر اس کا ہلاک ہونا بیان فرمایا پھر ان کے زمانے کی برکت کی افراط (زیادتی و کثرت کا بیان فرمایا) یہاں تک کہ انار اتنے بڑے پیدا ہوں گے کہ ایک انار سے ایک جماعت کا پیٹ بھرے گا چھلکے کے سایہ میں ایک جماعت آجائے گی۔ ایک اُونٹنی کا دودھ آدمیوں کے گروہوں کے لئے کافی ہوگا ایک گائے کے دودھ سے ایک قبیلے ایک بکری کے دودھ سے ایک قبیلے کی شاخ کا پیٹ بھر جائے گا۔

**فائدہ:** نبی پاک صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم حالات کو ایسے بتارہے ہیں گویا وہ حالات ابھی آپ کے سامنے ہورہے ہیں اور یہی حقیقت ہے کہ حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے لئے زمانہ ماضی و مستقبل اور حال یکساں ہے۔

---

[10] حاشیہ:اس کو مھروذتین بھی پڑھا گیا ہے اس کے حروفِ اصلیہ میں بھی اہلِ لغت مختلف ہیں اور معانی میں بھی اختلاف ہے چنانچہ لسان العرب میں ہے حدیث میں جو یہ لفظ آیا ہے تو ہمارے نزدیک اس کو مھرودتین اور مھروذتین دونوں طرح پڑھا جاسکتا ہے(لسان العرب حرف الدال فی ذکر لفظ الھرد) اور تھذیب اللغۃ میں ہے ابوعدنان نے کہا مجھے لغت کے عالم نے بتایا کہ کپڑے کو جب پہلے وَرْس اور پھر زعفران سے رنگا جاتا ہے تو اس کا رنگ حوذنہ پودا کی کلی جیسا ہو جاتا ہے لہٰذا ایسے کپڑے کو مھرود کہا جاتا ہے(تھذیب اللغۃ تحت لفظ الھرد)۔مدنی

[11] (مسند الإمام أحمد بن حنبل كتاب مسند الشاميين حديث النواس بن سمعان الكلابي الأنصاري رضي الله عنه)

(صحيح مسلم، كتاب الفتن وأشراط الساعة ،باب ذكر الدجال وصفته وما معه ، 2253/4، الحديث:2937، دار إحياء التراث العربي بيروت)

(سنن ابن ماجه، كتاب الفتن ، باب فتنة الدجال وخروج عيسى ابن مريم وخروج يأجوج ومأجوج، 1261/2، الحديث: 4077، المكتبة العلمية)

(سنن أبي داود، كتاب الملاحم ، باب خروج الدجال، 117/4، الحديث: 4321، المكتبة العصرية)

دیکھئے عیسیٰ علیہ السلام اور دجّال کے واقعات سینکڑوں سال پہلے کیسے واضح طور پر بیان فرمادیئے یقیناً صادق و مصدوق(سچے ایسے جن کی سچّائی کو اپنے وغیر سب مانیں)کے ارشادات سب حق ہیں ظاہری اسباب پر سر منڈانے والے اپنے وقت تک کے خلافِ اسباب بات سن کر بدکتے ہیں پھر اسباب ہی بتادیتے ہیں کہ ان کا بدکنا محض جہل و حماقت تھا۔اللہ عزوجل کی قدرت پر اعتقاد نہ تھا اسی قبیل سے ہے۔وہ حدیث کہ آدمی سے اس کا کوڑا بات کرے گا بازار کو جائے گا کوڑا مکان میں اٹکا جائے گا اس کے پیچھے جو باتیں ہوئیں کوڑا اسے بتادے گا یہ احمقوں کے نزدیک کتنا خلافِ عقل تھا۔اب فوٹو گرافر اور دیگر نوایجادات سے تمام اُمور کی تصدیق ہو رہی ہے اس بارے میں فقیر کی تصنیف "نوایجادات اور علمِ غیب پڑھیے"۔

رسول اکرم ﷺ حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کی آمد کے بارے میں فرماتے ہیں:

يَخْرُجُ الدَّجَّالُ فِي أُمَّتِي فَيَمْكُثُ أَرْبَعِينَ لَا أَدْرِي أَرْبَعِينَ يَوْمًا أَوْ أَرْبَعِينَ شَهْرًا أَوْ أَرْبَعِينَ عَامًا فَيَبْعَثُ اللَّهُ عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ كَأَنَّهُ عُرْوَةُ بْنُ مَسْعُودٍ فَيَطْلُبُهُ فَيُهْلِكُهُ [12] (الحديث)

یعنی دجال میری اُمت سے نکلے گا ایک چلّہ (چالیس دن) ٹھہرے گا پھر اللہ تعالیٰ عیسیٰ بن مریم کو بھیجے گا وہ اُسے ڈھونڈ کر قتل کریں گے۔

**فائدہ:** عیسیٰ علیہ السلام کی ذات مراد ہے نہ کہ مثیل جیسے مرزا نے سمجھا۔

☆سنن ابوداوٗد میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے رسول اللہ ﷺ،فرماتے ہیں:

لَيْسَ بَيْنِي وَبَيْنَهُ نَبِيٌّ يَعْنِي عِيسَى وَإِنَّهُ نَازِلٌ فَإِذَا رَأَيْتُمُوهُ فَاعْرِفُوهُ رَجُلٌ مَرْبُوعٌ إِلَى الْحُمْرَةِ وَالْبَيَاضِ بَيْنَ مُمَصَّرَتَيْنِ كَأَنَّ رَأْسَهُ يَقْطُرُ وَإِنْ لَمْ يُصِبْهُ بَلَلٌ فَيُقَاتِلُ النَّاسَ عَلَى الْإِسْلَامِ فَيَدُقُّ الصَّلِيبَ وَيَقْتُلُ الْخِنْزِيرَ وَيَضَعُ الْجِزْيَةَ وَيُهْلِكُ اللَّهُ فِي زَمَانِهِ الْمِلَلَ كُلَّهَا إِلَّا الْإِسْلَامَ وَيُهْلِكُ الْمَسِيحَ الدَّجَّالَ فَيَمْكُثُ فِي الْأَرْضِ أَرْبَعِينَ سَنَةً ثُمَّ يُتَوَفَّى فَيُصَلِّي عَلَيْهِ الْمُسْلِمُونَ [13]

یعنی میرے اور عیسیٰ کے درمیان میں کوئی نبی نہیں اور بیشک وہ اترنے والے ہیں جب تم انہیں دیکھنا پہچان لینا وہ میانہ قد ہیں رنگ سرخ وسپید دو کپڑے ہلکے زرد رنگ کے پہنے ہوئے گویا ان کے بالوں سے پانی ٹپک رہا ہے اگر چہ انہیں تری نہ پہنچی ہو وہ اسلام پر کافروں سے جہاد فرمائیں گے، صلیب توڑیں گے، خنزیر قتل کریں گے، جزیہ اُٹھادیں گے ، ان کے زمانہ میں اللہ تعالیٰ اسلام کے سوا سب مذہبوں کو فنا کردے گا ،وہ مسیح دجال کو ہلاک کریں گے ، دنیا میں چالیس برس رہ کر وفات پائیں گے مسلمان ان کے جنازے کی نماز پڑھیں گے۔

**فائدہ:** گنبدخضریٰ میں رسول اللہ ﷺ،کے ساتھ مدفون ہوں گے۔

☆ ترمذی میں حضرت مُجَمِّع بن جاریہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے رسول اللہ ﷺ،فرماتے ہیں:

---

[12] (صحيح مسلم ، كتاب الفتن وأشراط الساعة ، باب في خروج الدجال ومكثه في الأرض ونزول عيسى وقتله إياه ،2259/4، الحديث:2940، دار إحياء الكتب العربية)
(مسند الإمام أحمد بن حنبل، مسند الشاميين، حديث النواس بن سمعان الكلابي الأنصاري رضي الله عنه، 114/11، مؤسسة الرسالة، الطبعة: الأولى، 1421 هـ 2001م)

[13] (سنن أبي داود، كتاب الملاحم ، باب خروج الدجال،118/4، الحديث:4324، المكتبة العصرية)

يَقْتُلُ ابْنُ مَرْيَمَ الدَّجَّالَ بِبَابِ لُدٍّ . [14]

یعنی حضرت سیّدُنا عیسیٰ ابنِ حضرت مریم علیہ السلام ورضی اللہ تعالیٰ عنہا دجال کو دروازہ شہر لد پر قتل فرمائیں گے ۔

قَالَ وَفِي الْبَاب عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ وَنَافِعِ بْنِ عُتْبَةَ وَأَبِي بَرْزَةَ وَحُذَيْفَةَ بْنِ أَسِيدٍ وَأَبِي هُرَيْرَةَ وَكَيْسَانَ وَعُثْمَانَ بْنِ أَبِي الْعَاصِ وَجَابِرٍ وَأَبِي أُمَامَةَ وَابْنِ مَسْعُودٍ وَعَبْدِ اللَّهِ بْنِ عَمْرٍو وَسَمُرَةَ بْنِ جُنْدَبٍ وَالنَّوَّاسِ بْنِ سَمْعَانَ وَعَمْرِو بْنِ عَوْفٍ وَحُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ قَالَ أَبُو عِيسَى هَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ [15]

یعنی امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اور اس باب میں حدیثیں وارد ہیں, حضرت عمران بن حصین، و نافع بن عتبہ، وابوبرزہ،و حذیفہ بن اَسِید، و عثمان بن ابو العاصی، وحضرت جابر، وابو امامہ، وابن مسعود، عبد اللہ بن عَمْرو، سَمُرَہ بن جُنْدَب، ونواس بن سمعان، وعَمْرو بن عوف، وحذیفہ ابن الیمان، رضی اللہ عنھم اجمعین۔امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے۔

☆سنن ابن ماجہ، صحیح ابن خزیمہ ومستدرک حاکم و صحیح مختارہ میں ہے حضرت ابو امامہ باہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حدیث طویل جلیل ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے بالتفصیل عجائب احوال اعود دجال(تفصیل کے ساتھ دجال کانے کی عجیب وغریب حالتیں ) اَعَاذَنَا اللّٰهُ تَعالٰی مِنْهُ(اللہ تعالیٰ اس کانا دجال کے فتنہ سے ہم سب کو بچائے۔آمین) بیان فرمائے پھر فرمایا اہل عرب اس زمانے میں سب کے سب بیت المقدس میں ہونگے اور ان کا امام ایک مرد صالح ہوگا یعنی حضرت امام مہدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

فَبَيْنَمَا إِمَامُهُمْ قَدْ تَقَدَّمَ يُصَلِّي بِهِمُ الصُّبْحَ إِذْ نَزَلَ عَلَيْهِمْ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ الصُّبْحَ [16]

یعنی اس اثناء میں کہ ان کا امام نمازِ صبح پڑھانے کو بڑھے گا ،ناگاہ (اچانک)عیسیٰ بن مریم علیہما السلام وقتِ صبح نزول فرمائیں(اتریں) گے۔ مسلمانوں کا امام اُلٹے قدم پھرے گا کہ عیسیٰ علیہ السلام امامت کریں عیسیٰ علیہ السلام اپنا ہاتھ اس کی پشت پر رکھ کر کہیں گے آگے بڑھو نماز پڑھاؤ کہ تکبیر تمہارے ہی لئے ہوئی تھی ان کا امام نماز پڑھائے گا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سلام پھیر کر دروازہ کھلوائیں گے اس طرف دجال ہوگا جس کے ساتھ ستر ہزار یہودی ہتھیار بند ہوں گے جب دجال کی نظر حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر پڑے گی پانی میں نمک کی طرح گلنے لگے گااور بھاگے گا ۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام فرمائیں گے میرے پاس تجھ پر(حملہ کرنے اور تجھے قتل کرنے کے لئے) وار ہے جس سے تو بچ کر نہیں جاسکتا پھر شہر لُدّ کے شرقی دروازے پر اسے قتل فرمائیں گے اس کے بعد قتل وغیرہ کے احوال ارشاد ہوئے۔

---

[14] (سنن أبي داود. كتاب الفتن عن رسول الله صلى الله عليه وسلم . باب ما جاء في قتل عيسى ابن مريم الدجال. 447/4. الحديث:2244. المكتبة العصرية)

[15] ایضاً

[16] (سنن ابن ماجه .كتاب الفتن. باب فتنة الدجال وخروج عيسى ابن مريم وخروج يأجوج ومأجوج. 1365/2. الحديث: 4081. دار إحياء الكتب العربية فيصل عيسى البابي الحلبي (سنن أبي داود. كتاب الفتن . باب فتنة الدجال وخروج عيسى ابن مريم وخروج يأجوج ومأجوج.1261/2. الحديث:4077. المكتبة العصرية)

☆سنن ابن ماجہ میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے شب اسریٰ(شبِ معراج) رسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم حضرت ابراہیم و موسیٰ و عیسیٰ علیہم السلام سے ملے باہم قیامت کا تذکرہ ہوا۔ انبیاءِکرام علیہم السلام نے پہلے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے اس کا حال پوچھا انہیں خبر نہ تھی حضرت موسیٰ علیہ السلام سے پوچھا انہیں بھی معلوم نہ تھا اُنہوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے پوچھا حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا قیامت جس وقت آکر گرے گی اسے تو اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا ہاں اس کے گرنے سے پہلے کے باب(بارے) میں مجھے رَبُّ الْعِزَّتْ نے ایک اطّلاع دی ہے پھر خروجِ دجال کا ذکر کرکے فرمایا: فَأَنْزِلُ فَأَقْتُلُهُ [17] (پس میں اتر کر اسے قتل کروں گا۔)پھر یاجوج وماجوج نکلیں گے اورمیری دعا سے ہلاک ہونگے۔

فَعُهِدَ إِلَيَّ مَتَى كَانَ ذَلِكَ كَانَتْ السَّاعَةُ مِنْ النَّاسِ كَالْحَامِلِ الَّتِي لَا يَدْرِي أَهْلُهَا مَتَى تَفْجَؤُهُمْ بِوِلَادَتِهَا. [18]

یعنی مجھے ربُّ العزّت نے اطلاع دی ہے کہ جب یہ سب ہولے گا تو اُس وقت قیامت کا حال لوگوں پر ایسا ہو گا جیسے کوئی عورت پورے دنوں پیٹ سے ہوکرگھروالے نہیں جانتے کہ کس وقت اس کے بچہ ہو پڑے(کس وقت اچانک اس کا بچہ پیدا ہو جائے)۔

☆امام احمد نے مسند اورامام طبرانی نے معجم کبیر اورویانی مسند اورضیا صحیح مختارہ میں حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے دجال کا ذکر کرنے کے بعد فرمایا:

ثُمَّ يَجِيءُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ عَلَيْهِمَا السَّلَام مِنْ قِبَلِ الْمَغْرِبِ مُصَدِّقًا بِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلَى مِلَّتِهِ فَيَقْتُلُ الدَّجَّالَ ثُمَّ إِنَّمَا هُوَ قِيَامُ السَّاعَةِ [19]

یعنی اس کے بعد حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام جانب مغرب سے آئیں گے جناب سیّدنا محمد عربی صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی اور ان کی ملّت(دینِ اسلام) کی تصدیق کریں گے پھر دجّال لعین کو قتل کریں گے اس کے بعد قیامت قائم ہو گی۔

☆ امام طبرانی نے عَبْدِاللہِ بن مُغَفَّل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی، جس میں دجال کے فتنہ کا تذکرہ کرکے اللہ جَلَّ جَلَالُہٗ کے پیارے رسول صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے اِرشاد فرمایا: يَلْبَثُ فِيكُمْ مَا شَاءَ اللَّهُ، ثُمَّ يَنْزِلُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ مُصَدِّقًا بِمُحَمَّدٍ ﷺ وَعَلَى مِلَّتِهِ مَاتَ، إِمَامًا مَهْدِيًّا، وَحَكَمًا عَدْلا، فَيَقْتُلُ الدَّجَّالَ [20]

---

[17] (سنن ابن ماجه ،كتاب الفتن، باب فتنة الدجال وخروج عيسى ابن مريم وخروج يأجوج ومأجوج، 1261/2، الحديث: 4081، المكتبة العلمية)

[18] ايضاً

[19] (المعجم الكبير ، باب السين ، من اسمه سمرة ، سمرة بن جندب الفزاري ، ما أسند سمرة بن جندب ، الحسن بن أبي الحسن البصري عن سمرة بن جندب رضي الله عنه، 221/7، الحديث: 6919، مكتبة ابن تيمية –القاهرة، الطبعة: الثاني)

(المعجم الأوسط، 5/.27، الحديث: 4580، دار الحرمين القاهرة)

(مسند الإمام أحمد، أول مسند البصريين، ومن حديث سمرة بن جندب عن النبي صلى الله عليه وسلم، 13/5، الحديث: 19638، دار إحياء التراث العربي، سنة النشر: 1414هـ/ 1993م)

[20] (المعجم الأوسط للطبراني، باب العين من اسمه: عبدان، 27/5، الحديث: 4580، دار الحرمين القاهرة)

یعنی وہ دجال لعین تم میں رہے گا جب تک اللہ چاہے، پھر عیسیٰ بن مریم علیہما السلام اُتریں گے محمد ﷺ کی تصدیق کرتے حضور کی ملت پر ہی اُن کا وصال ہوگا(اس شان کے ساتھ رہیں گے کہ) امام ،راہ پائے ہوئے اور حاکم(درست فیصلہ کرنے والے) ،عدل کرنے والے ہوں گے پس آپ علیہ السلام دجال کو قتل کریں گے۔

☆مسند احمد و صحیح ابن خزیمہ ومسند ابی یعلی و مستدرک حاکم و مختارہ مقدسی میں جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے:

رسول اللہ ﷺ نے حدیثِ طویل میں ذکرِ دجال میں فرمایا "مسلمان ملک شام میں ایک پہاڑ کی طرف بھاگ جائیں گے وہ وہاں جاکر ان کا حصار کرے گا اور سخت مشقت و بلائیں ڈالے گا"۔

ثُمَّ يَنْزِلُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ فَيُنَادِي مِنَ السَّحَرِ فَيَقُول يَا أَيُّهَا النَّاسُ مَا يَمْنَعُكُمْ أَنْ تَخْرُجُوا إِلَى الْكَذَّابِ الْخَبِيثِ فَيَقُولُونَ هَذَا رَجُلٌ جِنِّيٌّ. فَيَنْطَلِقُونَ فَإِذَا هُمْ بِعِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ عليه الصّلاة والسّلام [21]

یعنی اس کے بعد عیسیٰ علیہ السلام اُتریں گے تو پچھلی رات مسلمانوں کو پکاریں گے اے لوگو! اس کذّاب خبیث(بہت بڑا جھوٹا اور ناپاک وپلید) کے مقابلے کو کیوں نہیں نکلتے ؟مسلمان کہیں گے یہ کوئی مرد زندہ ہے (یعنی گمان میں یہ ہوگا کہ جتنے مسلمان یہاں محصور ہیں ان کے سوا کوئی باقی نہ بچا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی آواز سن کر کہیں گے یہ مرد زندہ ہے)پھر وہ چل پڑیں گے کہ دیکھیں (وہ کون ہے؟)تو وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ابنِ مریم ہوں گے۔

اس کے بعد نمازِ صبح میں امامِ مسلمین کی امامت کا پھر دجال لعین کے قتل کا ذکر فرمایا۔

☆نعیم بن حماد کتاب الفتن میں حضرت حذیفہ بن الیمان رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے آپ بیان کرتے ہیں:

قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، الدَّجَّالُ قَبْلُ أَوْ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ؟ قَالَ: «الدَّجَّالُ ثُمَّ عِيسَى [22]

یعنی میں نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ،پہلے دجال نکلے گا یاعیسیٰ بن مریم علیہ السلام ورضی اللہ عنہانزول فرمائیں گے؟ فرمایا: پہلے دجال پھر عیسیٰ بن مریم علیہ السلام ورضی اللہ عنہا۔

☆ طبرانی کبیر میں اوس بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ،فرماتے ہیں :

يَنْزِلُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ عِنْدَ الْمَنَارَةِ الْبَيْضَاءِ شَرْقِيَّ دِمَشْقَ. [23]

یعنی عیسیٰ بن مریم دمشق کی شرقی جانب منارہ سپید میں نزول فرمائیں گے۔

☆المستدرک میں حاکم حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ رسول اللہ ﷺ،فرماتے ہیں :

لَيَهْبِطَنَّ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ حَكَمًا عَدْلًا ، وَإِمَامًا مُقْسِطًا وَلَيَسْلُكَنَّ فَجًّا حَاجًّا ، أَوْ مُعْتَمِرًا أَوْ بِنِيَّتِهِمَا ،

---

[21] (مسند الإمام أحمد، باقي مسند المكثرين، مسند جابر بن عبد الله رضي الله تعالى عنه، 368/3، الحديث: 14537، دار إحياء التراث العربي، سنة النشر: 1414هـ/1993م)

[22] (كتاب الفتن، 464/2، الحديث: 1310، مكتبة التوحيد–القاهرة، الطبعة: الأولى، 1412)

[23] (المعجم الكبير للطبراني، باب الألف مما أسند أوس بن أوس الثقفي رضي الله عنه، 217/1، الحديث: 590، مكتبة ابن تيمية–القاهرة، الطبعة: الثانية )

وَلَيَأْتِيَنَّ قَبْرِي حَتَّى يُسَلِّمَ ، وَلَأَرُدَّنَّ عَلَيْهِ [24]

یعنی (خدا کی قسم) ضرور عیسیٰ بن مریم حاکمِ عادل و امام مُنْصِف ہوکر اُتریں گے اور ضرور شارع عام کے راستے حج یا عمرے کو یاان دونوں کی ادائگی کی نیّت سے جائیں گے اور ضرور بالضرور میرے سلام کے لئے میرے مزار اقدس پر حاضر ہوں گے اور ضرور میں ان کے سلام کا جواب دوں گا۔

صَلیّ اللہُ علیکَ وعَلَیْہِ وَعلیٰ جَمِیعِ اِخْوَانِکُمَا مِنَ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَاٰلِکَ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

☆ صحیح ابن خزیمہ و مستدرک حاکم میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

سَيُدْرِكُ رِجَالٌ مِنْ أُمَّتِي عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ عَلَيْهِمَا الصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ ، وَيَشْهَدُونَ قِتَالَ الدَّجَّالَ [25]

یعنی عنقریب میری اُمت سے کچھ مرد عیسیٰ بن مریم کا زمانہ پائیں گے اور دجال سے قتال میں حاضر ہوں گے۔

**فائدہ:** ظاہر ہے اُمت سے مراد موجود زمانہ رسالت ہے علیہ افضل الصلوۃ والتحیۃ۔ ورنہ اُمّتِ حضور سے تو لاکھوں لوگ زمانۂ کلمۃ اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو پائیں گے اور قتالِ لعین دجال میں حاضر ہوں گے اس تقدیر (پر امت کے لوگوں) سے مراد وہ دونوں مرد سیدنا الیاس و سیدنا خضر علیہما السلام ہیں کہ اب تک زندہ ہیں اور اُس وقت تک زندہ رہیں گے۔

☆ امام حکیم ترمذی نوادرالاصول اور امام حاکم مستدرک میں حضرت جبیر بن نفیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

وَلَنْ يُخْزِيَ اللَّهُ أُمَّةً ، أَنَا أَوَّلُهَا ، وَعِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ آخِرُهَا [26]

یعنی اللہ عزوجل ہرگز رسوا نہ فرمائے گا اس اُمت کو جس کا اول میں ہوں اور آخر عیسیٰ بن مریم علیہما السلام۔

☆ ابوداوٗد الطیالسی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

لَمْ يُسَلَّطْ عَلَى قَتْلِ الدَّجَّالِ إِلَّا عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ علیهما السلام [27]

یعنی دجال کے قتل پر کسی کو قدرت نہ دی گئی سوا عیسیٰ بن مریم (علیہما السلام)۔

☆ مسند احمد و سنن نسائی و صحیح مختارہ میں حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے:

---

[24] (المستدرك على الصحيحين للحاكم، كتاب تواريخ المتقدمين من الأنبياء والمرسلين، ذكر نبي الله وروحه عيسى ابن مريم صلوات الله وسلامه عليهما، 490/3، الحديث: 4218، دار المعرفة، سنة النشر: 1418هـ/1998م)

[25] (المستدرک على الصحيحين للحاكم، كتاب الفتن والملاحم، الباب واماحديث عقيل بن خالد، 585/3، الحديث: 4408، دار المعرفة، سنة النشر: 1418هـ/1998م)

[26] (المستدرك على الصحيحين للحاكم، كتاب المغازي والسرايا، شهادة جعفر وحزن النبي صلى الله عليه وآله وسلم عليه، 585/3، الحديث: 4408، دار المعرفة، سنة النشر: 1418هـ/1998م)

(نوادر الأصول في معرفة أحاديث الرسول، الأصل الثاني والعشرون والمائة في أن خير هذه الأمة أولها وآخرها استقامة، 337/1، دار الكتب العلمية، بيروت)

[27] (مسند أبي داود الطيالسي تحت مطير عن أبي هريرة رضي الله عنه، 241/4، الحديث: 2626، دار هجر – مصر، الطبعة: الأولى، 1419 هـ 1999 م)

قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِصَابَتَانِ مِنْ أُمَّتِي أَحْرَزَهُمَا اللَّهُ مِنْ النَّارِ عِصَابَةٌ تَغْزُو الْهِنْدَ وَعِصَابَةٌ تَكُونُ مَعَ عِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ عَلَيْهِمَا السَّلَام [28]

یعنی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں؛ میری اُمت کے دو گروہوں کو اللہ تعالیٰ نے نار سے محفوظ رکھا ہے ایک گروہ وہ جو کفارِ ہند پر جہاد کرے گا اور دوسرا وہ جو عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کے ساتھ ہو گا۔

☆ابو نعیم حلیہ اور ابو سعید نقاش فوائد العراقتین میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں :

طُوبَى لِعَيْشٍ بَعْدَ الْمَسِيحِ يُؤْذَنُ لِلسَّمَاءِ فِي الْقَطْرِ , وَيُؤْذَنُ لِلْأَرْضِ فِي النَّبَاتِ , حَتَّى لَوْ بَذَرْتَ حَبَّكَ عَلَى الصَّفَا لَنَبَتَ , وَحَتَّى يَمُرُّ الرَّجُلُ عَلَى الْأَسَدِ فَلَا يَضُرُّهُ , وَيَطَأُ عَلَى الْحَيَّةِ فَلَا تَضُرُّهُ [29]

یعنی خوشی اور شادمانی ہے اس عیش کے لئے بعد نزول عیسیٰ علیہ السلام ہو گا آسمان کو اذن ہو گا کہ برسے اور زمین کو حکم ہو گا کہ اگائے یہاں تک کہ اگر تو اپنا دانہ پتھر کی چٹان پر ڈال تو وہ بھی جم اُٹھے گا اور نہ آپس میں مال کا لالچ رہے گا نہ حسد نہ کینہ، یہاں تک کہ آدمی شیر پر گزرے گا اور وہ اسے نقصان نہ پہنچائے گا اور سانپ پر پاؤں رکھے دے گا اور وہ اسے نقصان نہ دیگا۔

وفي التيسير شرح الجامع الصغير (طوبى لعيش) يكون (بعد المسيح) أي بعد نزول عيسى عليه السلام إلى الأرض في آخر الزمان [30]

یعنی تیسیر شرح جامع الصغیر میں ہے:" انہیں مبارک ہو جو نزول عیسیٰ علیہ السلام کے بعد آخر زمانہ میں موجود ہوں گے۔

☆ مسند الفردوس میں انہیں سے ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

ينزل عيسى بن مريم على ثمان مائة رجل وأربع مائة امرأة خيار من على الأرض۔ [31]

یعنی عیسیٰ بن مریم ایسے آٹھ سو مردوں اور چار سو عورتوں پر آسمان سے نزول فرمائیں گے جو تمام روئے زمین میں سب سے بہتر ہوں گے۔

☆امام رازی وابن عساکر بطریق عبدالرحمن بن ایوب بن نافع بن کیسان عن ابیہ عن جدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں رسول اللہ ﷺ، فرماتے ہیں:

ينزل عيسى ابن مريم عند باب دمشق عند المنارة البيضاء لست ساعات من النهار في ثوبين ممشقين كأنما

---

[28] (سنن النسائی، كتاب الجهاد، باب غزوة الهند، 43/6، الحديث: 3175، مكتب المطبوعات الإسلامية، سنة النشر: 1414هـ/1994م)

(مسند احمد، كتاب باقي مسند الانصار، البابو من حديث ثوبان رضى الله عنه، 45/6، الحديث: 3175، دار البشائر الإسلامية، سنة النشر: 1406هـ/1986م)

[29] (فوائد العراقيين لأبي سعيد النقاش، باب الحياة بعد نزول عيسى عليه السلام، ص43، الحديث: 28، مكتبة القرآن مصر)

[30] (التيسير بشرح الجامع الصغير، باب حرف الطاء، 448/2، الحديث: 5292، دار الكتب العلمية، بيروت)

[31] (مسند الفردوس وهو الفردوس بمأثور الخطاب، 515/5، الحديث: 8935، دار الكتب العلمية، بيروت)

